آپ ﷺ تو خود ہمسایوں کا بہت خیال رکھتے تھے اور آپ ﷺ کی زندگی ہی تو ہمارے لیے کامل نمونہ ہے۔ اس لیے ہمیں بھی چاہیے کہ اگر ہمارا ایک ہمسایہ غریب ہے تو دوسرا ہمسایہ جسکے گھر کے حالات اچھے ہیں تو وہ اس کی مدد کرے۔

پتہ ہے اس شخص کی بھی معافی نہیں ہے جو خود تو پیٹ بھر کر کھانا کھائے اور اس کا ہمسایہ بھوکا سوئے۔

یہ بات آپ نے بہت غلط کی ہے کہ لائبہ کے ہاتھ لگانے سے آپ کی گڑیا گندی ہو جاتی ہے۔ مجھے آپ سے ایسی بات کی بالکل بھی امید نہیں تھی۔

کیا تھا آپ اسے بھی گڑیا کیساتھ کھیلنے دیتیں۔ مل بانٹ کر رہنا ہی تو ہمارے نبی ﷺ کی سنت ہے۔

میرے بچے انسان کو ناراض کرنے میں ہی اللہ کی ناراضگی ہے اور دیکھو تم نے ایک بے جان سی چیز کے لیے دو بندوں کو ناراض کر دیا۔

خدانخواستہ اگر آپ اس کی جگہ ہوتی تو آپ کو کیسا لگتا۔

جب کوئی لائبہ کہتی کہ میری گڑیا کے کپڑے بار بار ہاتھ لگانے سے گندے ہو جاتے ہیں'' دادی جان بڑے پیار سے اسے سمجھاتے ہوئے آخر میں سوال کر گئیں۔

اس بات پر تونیلی شرمندہ سی ہو گئی۔

''بتاؤ برا لگتا ناں؟''

وہ اسکے خاموش رہنے پر خود ہی دوبارہ پوچھ گئیں۔

وہ سوچ میں پڑ گئی تو اسے اپنا سارا وجود ملامت کرتا نظر آیا اور وہ سر جھکائے معذرت کر گئی تو دادی جان نے کہا۔

''مجھ سے نہیں، جاؤ! لائبہ سے معافی مانگو!''

تو وہ سر جھکائے اثبات میں سر ہلا گئی اور لائبہ کے گھر کی طرف چل دی۔

کیونکہ وہ سچ میں نادم تھی اور اس نے دل سے توبہ کی تھی کہ دوبارہ کبھی ایسی حرکت نہیں کرے گی۔ ہمیشہ اپنے سے زیادہ اپنے ہمسایوں کا خیال رکھے گی۔

دوسری طرف دادی جان اور اس کی امی نے سکون کا سانس لیا تھا کہ انہوں نے اپنی اولاد کو بچپن میں ہی ایسی غلطی سے روک لیا تھا جو بعد میں گناہ کبیرہ بن جاتا۔




❁❁❁❁

